| | |
|---|---|
| عَلَيْهِ ۚ وَلَهُ الْمَثَلُ الْاَعْلٰى فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ (الروم ۳ پارہ ۲۱) | اور آسمانوں اور زمین میں اُسی کی شان (سب سے) بالا ہی اور وہ زبردست (اور) حکمۃ والا ہی ✦ |
| اَفَلَمْ يَنْظُرُوْٓا اِلَى السَّمَآءِ فَوْقَهُمْ كَيْفَ بَنَيْنٰهَا وَزَيَّنّٰهَا وَمَا لَهَا مِنْ فُرُوْجٍ ۝ وَالْاَرْضَ مَدَدْنٰهَا وَاَلْقَيْنَا فِيْهَا رَوَاسِيَ وَاَنْۢبَتْنَا فِيْهَا مِنْ كُلِّ زَوْجٍۢ بَهِيْجٍ ۝ تَبْصِرَةً وَّذِكْرٰى لِكُلِّ عَبْدٍ مُّنِيْبٍ ۝ (ق ۶ پارہ ۲۶) | کیا ان منکرینِ حشر نے اپنے اوپر آسمان کی طرف (نظر بھر کر) نہیں دیکھا کہ ہم نے اُس کو کیسا بنایا اور (ستاروں سے) اُس کو سجایا اور اُس میں کہیں دَرز (کا نام) نہیں اور زمین کو ہم نے پھیلایا۔ اور اُس کے اندر بھاری بوجھل پہاڑ رکھ دیئے اور سب طرح کی خوشنما چیزیں اُس میں اُگائیں تاکہ جتنے بندے (ہماری طرف) رجوع لانے والے ہیں (وہ ہماری قدرۃ کا تماشا) دیکھیں اور عبرۃ پکڑیں ✦ |
| وَفِي الْاَرْضِ اٰيٰتٌ لِّلْمُوْقِنِيْنَ ۝ وَفِيْٓ اَنْفُسِكُمْ ۭ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ ۝ (الذاریات ۶ پارہ ۲۶) | اور (لوگو!) یقین لانے والوں کے لیے زمین میں (قدرۃ خدا کی) بہتیری ہی نشانیاں ہیں اور خود تم میں (بھی) تو کیا تم کو سوجھ نہیں پڑتا ✦ |

**من المترجم** خلاصہ یہ ہی کہ کارخانۂ عالم ایک بسوط کتاب ہی اور موجوداتِ عالم اُس کے حروف اور الفاظ اور جملے ہیں اِن میں سے ایک ایک حرف ایک ایک لفظ ایک ایک جملہ سوچنے سمجھنے والے کے لیے خدا کی ہستی اور اُس کی صفات کاملہ کے ثبوت کا کام دیتا ہی ؎

برگِ درختانِ سبز در نظرِ ہوشیار ہر ورقے دفتریست معرفتِ کردگار
ہر گیا ہے کہ از زمیں روید وحدہ لا شریک لہ گوید

اور کوئی خیال ہی نہ کرے تو اُس کی نظر میں یہ سب کچھ کھیل تماشا ہی رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا ۚ سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ۔ اے ہمارے پروردگار تُو نے (اِس کارخانۂ عالم) کو بے فائدہ (تو) نہیں بنایا۔ تیری ذات (ایسے فعل عبث کے کرنے سے) پاک ہی (اور یہ کارخانہ خبر دے رہا ہی کہ آخرۃ میں نیکی کی جزا اور بدی کی سزا بھی ہی) تو (اے ہمارے پروردگار) ہم کو دوزخ کے عذاب سے محفوظ رکھیو ✦